الذین اٰمنوا وتطمئن قلوبھم بذکر اللہ الا بذکر اللہ تطمئن القلوب

وہ جو ایمان لائے اور ان کے دل اللہ کی یاد سے چین پاتے ہیں سن لو اللہ کی یاد ہی میں دلوں کا چین ہے

# فضیلت الذاکرین فی جواب المنکرین



مکتبہ محمدیہ سلفیہ

راوی ریان حسین ٹاؤن جی۔ٹی روڈ۔ لاہور

الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا وَ تَطْمَىٕنُّ قُلُوْبُهُمْ بِذِكْرِ اللّٰهِؕ اَلَا بِذِكْرِ اللّٰهِ تَطْمَىٕنُّ الْقُلُوْبُ

# فضیلت الذاکرین فی جواب المنکرین

حسب ارشاد

مجدد ملت حضرت سیدنا اخندزادہ سیف الرحمٰن پیر ارچی وخراسانی مبارک دامت برکاتہم عالیہ

باہتمام

زبدۃ العلماء حضرت میاں محمد حنفی سیفی مبارک دام برکاتہم عالیہ



شیخ القرآن والحدیث مفتی اعظم پیر طریقت رہبر شریعت محدث وقت

حضرت علامہ الحاج الشیخ مفتی محمد غلام فرید صاحب ہزاروی

ناشر

مکتبہ محمدیہ سیفیہ آستانہ عالیہ راوی ریان شریف لاہور

حسین ٹاؤن نزد کالا شاہ کاکو مرشد آباد روڈ راوی ریان

جی ٹی روڈ لاہور

فون : 042-290553 291980

نام کتاب.............................فضیلت الذاکرین فی جواب المنکرین

مصنف.............................شیخ الحدیث علامہ مفتی محمد غلام فرید ہزاروی

نظر ثانی.............................مولانا علامہ صاحبزادہ محمد مجیب الرحمٰن وزیر آبادی

صفحات.............................56

تعداد.............................ایک ہزار

اشاعت.............................اول 2004ء

باہتمام.............................محمد طارق محمدی سیفی

قیمت.............................20 روپے

ناشر.............................مکتبہ محمدیہ سیفیہ راوی ریان شریف

## ملنے کے پتے

☆ جامعہ سیفیہ منڈیکس علاقہ کھجوری طیبہ ایجنسی پرانا باڑہ پشاور

☆ جامعہ جیلانیہ رضویہ نادر آباد بیدیاں روڈ لاہور کینٹ

☆ حضرت مفتی احمد دین توگیروی سیفی جامعہ مسجد تالاب والی باغبانپورہ لاہور

# ○۔۔۔انتساب۔۔۔○

بندہ اپنی اس کاوش ذہنی کو عالم اسلام کی عظیم روحانی شخصیت
آفتاب طریقت' ماہتاب شریعت زبدۃ العارفین' سراج السالکین' تاجدار سلسلہ اویسیہ

## حضرت قبلہ الحاج سید چن پیر شاہ صاحب

دامت برکاتہم العالیہ' زیب سجادہ آستانہ عالیہ اویسیہ
وینس شریف (سیالکوٹ) کے نام
جن کی نگاہ فیض نے لاکھوں دلوں کو منور فرمایا اور ساتھ ہی
یہ دعا ہے کہ اللہ تعالیٰ حضرت کا سایہ تادیر اہلسنت وجماعت
کے سروں پر قائم ودائم فرمائیں۔ آمین

**محمد غلام فرید ہزاروی مرحوم**
جامعہ فاروقیہ رضویہ فاروق گنج'
گوجرانوالہ

الحمد للہ و کفی و سلام علی عبادہ الذین اصطفی
اما بعد - فاعوذ باللہ من الشیطن الرجیم - بسم اللہ الرحمن الرحیم

قارئین کرام!

کچھ احباب سلسلہ عالیہ نقشبندیہ مجددیہ سیفیہ نے متعدد بار بندہ ناچیز کو مشورہ دیا کہ ایک مختصر سا مضمون قرآن و حدیث کی روشنی میں لکھا جائے۔ جو فضائل ذکر باری تعالی پر مشتمل ہو۔ اور ساتھ ہی ذکر سے سرشار ہو کر وجد و تواجد و دیگر ایسی کیفیات جو عموماً" اس سلسلہ کے متوسلین و متعلقین میں پائی جاتی ہیں خصوصاً نماز کی حالت میں ان کا ثبوت اور ان پر اعتراضات جو غافلین و مانعین اور بعض جاہلین کی طرف سے کئے جاتے ہیں۔ ان کے جوابات بھی دیئے جائیں۔ تاکہ جو شکوک و شبہات مخالفین و منکرین پیش کرتے ہیں۔ ان کا ازالہ ہو سکے۔ اور سلسلہ ہذا سے وابستہ حضرات کو اطمینان حاصل ہو۔

بندہ کو یاد ہے کہ ایک دفعہ ناچیز کے پیرو مرشد سند الاصفیا رائیس الاولیا حضرت میاں محمد سیفی دامت برکاتہم القدسیہ نے بھی ارشاد فرمایا تھا کہ ایک رسالہ ایسا ضرور لکھا جائے' جو اعتراضات کے جوابات پر مشتمل ہو۔ چنانچہ بندہ حضرت کے حکم کی تعمیل اور دیگر احباب کے مشورہ کی تکمیل کرتے ہوئے۔ چند۔ صفحات میں فضائل ذکر اور پھر ذکر معہود و وجد و تواجد کی کیفیات پر اعتراضات و جوابات حاضر خدمت کر رہا ہے۔ اللہ تعالی قبول فرمائے اور اسے ہماری نجات کا ذریعہ بنائے۔ آمین

نوٹ: بندہ نے اکتساب فیض کے لئے متعدد جگہ بیعت کی ہے۔ مگر بعض جگہ تو رابطہ ہی نہ رہ سکا۔ تو ظاہر ہے کہ رابطہ کے بغیر فیض کا حصول تقریباً ناممکن ہے۔ بعض جگہ اپنے اندر بیعت کے بعد کوئی تبدیلی ذرہ بھر بھی محسوس نہ کی۔ اور کوئی کشش نہ پائی لیکن یہ بندہ کی اپنی کوتاہی تھی۔ بندہ کسی پر الزام نہیں رکھتا بلکہ محسوس کرتا ہے کہ میری اپنی کمزوری تھی۔ جو کہیں سے اکتساب فیض نہ کر سکا۔ مگر یہاں میں یہ ضرور عرض کروں گا کہ بعض دوستوں کی وساطت سے جب میں راوی ریان شریف حاضر ہوا تو جمعہ کے دن محفل ذکر پاک میں مجھے یوں محسوس ہوا کہ جیسے آج مجھے نئی زندگی مل گئی ہے۔ حضرت صاحب سے ملاقات کا شرف حاصل ہوا' تو خود دل میں بیعت کا شوق پیدا ہو گیا۔

مختصراً" یہ کہ استخارہ کے بعد بیعت کرلی اور استخارہ بھی خود حضرت صاحب کے حکم سے کیا تھا۔ پھر بیعت کے بعد اپنے اندر بہت بڑی تبدیلی محسوس کی۔ اور حقیقتاً مرشد کامل وہی ہوتا ہے جس کی بیعت کے بعد مرید اپنے اندر تبدیلی پائے۔ حضرت کی توجہات نے ناچیز کو اپنا دیوانہ بنا لیا۔ اور معلوم ہوا کہ مرشد کامل کی شفقت حاصل ہو گئی۔ پھر جب حضرت صاحب کی ہمراہی میں قیوم زماں سید الاولیاء سند الاصفیاء قدوۃ الکاملین حجۃ الواصلین حضور قبلہ سرکار مبارک اخوندزادہ سیف الرحمٰن صاحب ادام اللہ تعالیٰ ظلھم العالی کی خدمت اقدس میں حاضری ہوئی تو محسوس ہوا کہ جیسے ناچیز کو بے بہا روحانی دولت میسر آگئی ہے۔ پھر حضرت سے سیاہ خضاب کے مسئلہ اور اعتجار کے مسئلہ پر عربی میں گفتگو بھی ہوئی۔ آپ نے بری شفقت بھی فرمائی۔ بندہ کے سوالات کے بہت علمی جوابات عنایت فرمائے۔ بندہ کو یقین ہو گیا کہ اب میں صحیح مقام پر پہنچ گیا ہوں۔

یہی وہ اللہ کے نیک بندے ہیں۔ جن کے بارے میں حضور صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم نے فرمایا ہے کہ

**ھم الجلسا لا یشقی جلیسھم او کما قال صلی اللہ علیہ وسلم** (الحدیث)

یعنی یہی وہ حضرات ہیں جن کی مجلس میں آنے والا بدبخت نہیں رہ سکتا۔

الحمد للہ الذی ھدانا لھذا و ما کنا لنھدی لو لا ھدانا اللہ

تحدیث نعمت کے طور پر یہ چند کلمات تحریر کیے ہیں۔ ان حضرات کے کمالات یا ان کی روحانی قوت کا احصاء و احاطہ بندہ کے بس کی بات نہیں ہے۔

## فضائل ذکر

اب میں قرآن و حدیث کی روشنی میں فضائل ذکر کا بیان کرتا ہوں اور اس کے بعد سوالات کے جوابات عرض کروں گا۔ نیز آداب ذکر اور آداب مرشد کا بھی تذکرہ کروں گا۔

قرآن کریم کی متعدد آیات میں ذکر باری تعالیٰ کا حکم فرمایا گیا ہے، جس کا کسی کو انکار نہیں۔ بعض آیات میں قیاما" و قعودا" و علی جنوبکم کے الفاظ بھی موجود ہیں۔ مثلاً

فاذکروا اللہ قیاما و قعودا و علی جنوبکم

اللہ کا ذکر کرو کھڑے، بیٹھے اور لیٹے۔

ان الفاظ و کلمات کا مطلب یہ ہے کہ کھڑے بیٹھے اور لیٹے یعنی ہر حال میں خدا کا ذکر کرو، ظاہر ہے کہ ہر حال میں زبان سے ذکر نہیں ہو سکتا کیونکہ زبان سے دنیا میں کسی نہ کسی سے کسی نہ کسی وقت گفتگو و کلام بھی کرنا ہوتا ہے۔ اور بعض حالات میں گفتگو کرنا ضروری بھی ہوتا ہے۔ اس لئے ہر حال میں ذکر لسانی یعنی زبان سے نہیں بلکہ ذکر قلبی ہی ہر حال میں ہو سکتا ہے۔ یہاں ذکر لسانی یعنی زبان سے ذکر کا انکار مراد نہیں بلکہ یہ بھی اپنی جگہ بہت اچھا اور بعض دفعہ ضروری ہوتا ہے۔ مگر ذکر قلبی یعنی دل سے ذکر کرنا اس سے زیادہ اہم ہے۔ پھر ذکر قلبی بھی دو طرح سے کرایا جاتا ہے۔ بعض حضرات سانس کے ذریعہ سے کراتے ہیں۔ مگر وہ بھی ہر وقت ہر حال میں نہیں ہو سکتا۔ البتہ ذکر

قلبی جو تصور کے ساتھ ہمارے سلسلہ کا خاصہ ہے یہی وہ ذکر ہے جو ہر وقت ہر حال میں ہو سکتا ہے۔ یعنی کھڑے' بیٹھے اور لیٹنے کی صورت میں بھی ہو تا ہے۔ شاید اسی کی طرف اشارہ فرماتے ہوئے سلطان العارفین سلطان باہو رحمتہ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ:

جو دم غافل سو دم کافر

مراد یہ کہ کوئی سانس اور دم بھی غفلت میں نہ گزرے۔

ذکر الہی کی فضیلت پر متعدد آیات پیش کی جا سکتی ہیں مگر اختصار کے پیش نظر صرف ایک آیت کریمہ پہ اکتفا کرتا ہوں۔

ارشاد خداوندی ہے: **فاذ کرونی اذ کر کم و اشکرو الی و لا تکفرون**

(ترجمہ) اے لوگو تم میرا ذکر کرو' میں تمہارا ذکر کروں گا۔ اور میرا شکر ادا کرو اور ناشکری نہ کرو۔

اس آیت کریمہ میں اللہ تعالیٰ نے یہ فرمایا ہے کہ تم میرا ذکر کرو۔ اس کی جزا و ثواب تو الگ رہا' علاوہ ازیں میں بھی تمہارا ذکر کروں گا۔ کسی انسان کی اس سے بڑھ کر اور خوش قسمتی اور سعادت کیا ہو سکتی ہے کہ خود خالق و مالک اپنے بندے کا ذکر کرنے لگے۔ پھر وہ ذکر تنہائی میں بھی کرتا ہے اور فرشتوں کی مجلس میں بھی جیساکہ آئندہ حدیث پاک کے حوالے سے اسے عرض کیا جائے گا۔

بہرحال اس سے بڑا انعام بندے کے لئے اور نہیں ہو سکتا کہ خدا خود اپنے بندے کا ذکر کرنے لگے۔ جب خدا اپنے بندے کا ذکر کرنے لگتا ہے تو ظاہر ہے کہ پھر اس بندے کی مشکلات حاجات اور ضروریات وغیرہ میں بھی اس کو ضرور یاد رکھتا ہے۔ الا یہ کہ کوئی ابتلاء و آزمائش مقصود ہو تو۔

# احادیث فضائل ذکر پاک

حدیث --- (۱) حضرت ابو ہریرہ و ابو سعید رضی اللہ عنہما روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا "جب کوئی قوم' کوئی گروہ' کوئی جماعت اللہ تعالیٰ کا ذکر کرنے کے لئے بیٹھتی ہے تو فرشتے ان کو گھیر لیتے ہیں۔ اور اللہ کی رحمت ان کو ڈھانپ لیتی ہے۔ اور ان پر سکون و اطمینان کا نزول ہوتا ہے۔ اور اللہ تعالیٰ ان کا ذکر ان کے سامنے کرتا ہے۔ یعنی (فرشتوں اور انبیاء کی ارواح کے سامنے) جو اس کے پاس ہوتے ہیں۔" (رواہ مسلم و مشکوۃ ص ۱۹۶)

حدیث --- (۲) حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ "حضور صلی اللہ علیہ وسلم مکہ مکرمہ ــــ مدینہ طیبہ کی طرف جارہے تھے کہ آپ کا گزر ایک پہاڑ سے ہوا جس کا نام جمدان ہے فرمایا چلو یہ جمدان ہے۔ مفرودون سبقت لے گئے ہیں۔ صحابہ نے عرض کی یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یہ مفرودون کون لوگ ہیں۔ تو آپ نے ارشاد فرمایا اللہ تعالیٰ کا کثرت سے ذکر کرنے والے اور والیاں۔" (رواہ مسلم و مشکوۃ ص ۱۹۶)

حدیث --- (۳) حضرت ابو موسیٰ اشعری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ وہ فرماتے ہیں کہ "رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا رب کا ذکر کرنے والا زندہ کی طرح ہے اور ذکر نہ کرنے والا مردے کی طرح ہے۔" (مشکوۃ ص ۱۹۶)

حدیث --- (۴) حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے فرماتے ہیں کہ "رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ میں اپنے بندے کے گمان کے مطابق اس سے سلوک کرتا ہوں۔ اور میں اس کے ساتھ ہوتا ہوں. جس وقت وہ میرا ذکر کرتا ہے۔ اگر میرا بندہ میرا ذکر تنہائی میں کرتا ہے تو میں بھی تنہائی میں اس کا ذکر کرتا ہوں۔ اگر وہ جماعت یا مجلس میں میرا ذکر کرتا ہے تو میں اس کی جماعت سے بہتر جماعت میں اس کا ذکر کرتا ہوں۔" (بخاری و مسلم و مشکوۃ ص ۱۹۶)

حدیث --- (۵) بخاری شریف کی ایک طویل حدیث میں ہے کہ محفل ذکر میں ایک ایسا شخص، جو ذکر کی نیت سے نہیں آیا تھا بلکہ کسی اور کام کو آیا تھا اور ان ذکر کرنے والوں کو دیکھ کر ویسے ہی بیٹھ گیا تھا۔ فرشتے محفل کے اختتام پر خدا کی بارگاہ میں عرض کریں گے کہ:

فیھم فلان لیس منھم انما جاء لحاجتہ قال ھم الجلساء لا یشقی جلیسھم

یعنی فلاں شخص ذاکرین میں سے نہیں بلکہ کسی کام کے لئے آیا ہے۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ یہ ذکر کرنے والے ایسے لوگ ہیں کہ ان کی مجلس میں بیٹھنے والا بد بخت نہیں ہو سکتا۔ مسلم شریف کی روایت میں ہے کہ اللہ تعالیٰ کے کچھ فرشتے ذکر کی محفلوں اور مجلسوں کو تلاش کرتے پھرتے ہیں۔ جب کوئی مجلس ذکر پاتے ہیں تو خود بھی اس مجلس میں بیٹھ جاتے ہیں اور اپنے (پر) پھیلا کر ذکر کرنے والوں سمیت پہلے آسمان تک کی فضا کو ڈھانپ لیتے ہیں پھر جب بارگاہ خداوندی میں حاضر ہوتے ہیں۔ تو خدا فرماتا ہے میں نے ان ذکر کرنے والوں کو بخش دیا ہے۔ فرشتے کہتے ہیں کہ ان میں ایک شخص بڑا خطاکار و گنہگار ہے۔ جو گزر رہا تھا کہ اچانک یہاں آکر بیٹھ گیا ہے۔ یعنی وہ ذکر کی محفل میں شمولیت کرنے نہیں آیا۔ اللہ فرماتا ہے:

و لہ غفرت ھم القوم لا یشقی بھم جلیسھم

میں نے اس کو بھی بخش دیا ہے وہ ایسی قوم ہے کہ ان کے پاس بیٹھنے والا بد بخت و محروم نہیں ہو سکتا ہے۔ ("ملخصاً" مشکوۃ شریف ص ۱۹۷)

حدیث --- (٦) حضرت ابو درداء رضی اللہ عنہ سے روایت ہے۔ وہ کہتے ہیں کہ "رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ میں تمہیں تمہارے مالک کے پاس تمہارے اعمال میں سے بہترین اور بہت پاکیزہ بلند درجے والا عمل نہ بتاؤں جو سونے و چاندی کے خرچ کرنے سے بھی بہتر ہو اور جہاد سے بھی بہتر ہو بلکہ تم اپنے دشمن سے ملو پھر ان کی گردنیں مارو اور وہ تمہاری گردنیں ماریں۔ تو اس سے بھی وہ عمل افضل و بہتر

ہو صحابہ نے عرض کی ہاں یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ضرور بتاؤ۔ تو آپؐ نے فرمایا کہ وہ اللہ کا ذکر ہے۔ (رواہ مالک واحمد والترمذی وابن ماجہ)

اور امام مالک نے اس حدیث کو قول ابو درداء بتایا ہے۔ مشکوۃ شریف ص ۱۹۸، حاشیہ نمبر ۲، میں ہے کہ امام ابن الملک فرماتے ہیں کہ حدیث ہذا میں ذکر سے مراد ذکر قلبی ہے۔ نہ کہ ذکر لسانی یعنی زبان سے ذکر کیونکہ ذکر قلبی کو ہی مال اور جان بلکہ جانوں کے خرچ کرنے پر فضیلت حاصل ہے۔ اس لئے کہ یہ عمل نفسی اور فعل قلبی جو جوارح کے عمل سے زیادہ مشقت کا باعث ہے بلکہ یہی جہاد اکبر ہے۔ الخ

نیز فرماتے ہیں کہ ذکر کا افضل ہونا اس وجہ سے ہے کہ باقی عبادات جیسے سونے و چاندی کا خرچ کرنا یا جہاد کرنا ہے۔ یہ قرب خداوندی کے حصول کا واسطہ وسیلہ اور ذریعہ ہیں۔ مگر ذکر تو خود مقصود اعلیٰ ہے۔ اور اعلیٰ مطلوب اور ذکر کی فضیلت پر تیرے لئے قول باری تعالیٰ **فاذکرونی اذکرکم** اور حدیث شریف (**انا جلیس من ذکرنی و انا معہ اذا ذکرنی**) کافی ہیں۔ یعنی تم مجھے یاد کرو، میں تمہیں یاد کروں گا اور میں اس کے ساتھ ہوں جو میرا ذکر کرتا ہے اور میں اپنے ذکر کرنے والے کا جلیس ہوتا ہوں۔ (مشکوۃ شریف ج نمبر ۲، ص ۱۹۸)

حدیث --- (۷) حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ وہ کہتے ہیں کہ "رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ جب تم جنت کے باغ سے گزرو تو پھل چنو صحابہ نے عرض کی یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم جنت کے باغ کیا ہیں، تو آپ نے ارشاد فرمایا کہ (وہ باغ)

حلق الذکر (یعنی) ذکر کے حلقے اور ذکر کی محافل و مجالس ہیں۔ رواہ الترمذی اس حدیث پاک سے ذکر کے حلقے بنانا اور محافل و مجالس قائم کرنا وغیرہ کی فضیلت بھی واضح ہوتی ہے۔ لہٰذا ایسی محافل ذکر کا ریاکاری اور دکھلاوے پر محمول کرنا بھی غلط ہے۔ ریاکاری وغیرہ کا تعلق نیت سے ہے۔ جو خدا کو معلوم ہے کہ اس کی نیت کیا ہے۔

**حدیث---(۸)** مسلم شریف کی ایک حدیث کا خلاصہ یہ ہے کہ مسجد میں کچھ لوگ حلقہ بنا کر بیٹھے تھے کہ امیر معاویہ رضی اللہ عنہ تشریف لائے اور دریافت کیا کہ کیوں بیٹھے ہو؟ چنانچہ عرض کی گئی کہ اللہ تعالیٰ کا ذکر کرنے بیٹھے ہیں۔ حضرت امیر معاویہ نے قسم کھا کر فرمایا کہ واقعی اللہ کے ذکر کے لئے بیٹھے ہیں؟ تو صحابہ نے بھی قسم کھا کر کہا کہ ہاں اللہ تعالیٰ کے ذکر کے لئے ہی بیٹھے ہیں۔ تو امیر معاویہ رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم اپنے صحابہ کے ایک حلقے میں تشریف لائے اور فرمایا کہ یہاں کیونکر بیٹھے ہو۔ صحابہ نے عرض کی کہ اللہ تعالیٰ کا ذکر کرنے بیٹھے ہیں۔ تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے قسم دے کر پوچھا واقعی ذکر کے لئے آپ لوگ بیٹھے ہیں تو صحابہ نے بھی قسم کھا کر عرض کی کہ واقعی ہم اللہ تعالیٰ کے ذکر کے لئے بیٹھے ہیں تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ میں نے تم کو بدگمانی کی وجہ سے قسم نہیں دی بلکہ اس لئے کہ میرے پاس جبریل آئے ہیں۔ اور انہوں نے مجھے بتایا ہے کہ اللہ تعالیٰ تمہاری (ذکر کرنے والوں کی) وجہ سے فرشتوں کے سامنے فخر کر رہا ہے۔ (مشکوٰۃ ص ۱۹۸)

**حدیث---(۹)** حضرت ابو سعید سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے سوال کیا گیا کہ قیامت کے دن درجہ کے لحاظ سے افضل اور ارفع کون ہو گا (یعنی) خدا تعالیٰ کے نزدیک تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ اللہ تعالیٰ کا ذکر کرنے والے اور ذکر کرنے والیاں افضل ہوں گی عرض کی گئی کہ کیا فی سبیل اللہ جہاد کر کے آنے والے سے بھی ذکر والے افضل ہوں گے۔ آپؐ نے فرمایا کہ مجاہد اگر کفار و مشرکین سے اتنا لڑے کہ اس کی تلوار ٹوٹ جائے اور خون آلود ہو جائے پھر بھی ذکر کرنے والے ان سے افضل ہوں گے از روئے درجہ کے۔ (رواہ احمد والترمذی)

**حدیث---(۱۰)** حضرت عبداللہ ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ شیطان ابن آدم کے دل سے چمٹ جاتا ہے۔ پھر جب وہ اللہ کا ذکر کرتا ہے دور ہو جاتا ہے اور جب وہ ذکر سے غفلت کرتا ہے تو

وسوسے ڈالتا ہے۔ (رواہ البخاری (تعلیقاً))

حدیث --- (۱۱) امام مالک فرماتے ہیں کہ مجھے یہ خبر پہنچی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ غافلوں میں ذکر کرنے والا ایسا ہے جیسا کہ جہاد سے بھاگنے والوں کے پیچھے رہ کر دشمن سے لڑنے والا اور غافلوں میں ذکر کرنے والا ایسا ہے جیسے خشک درخت میں ہری شاخ یا خشک درختوں کے درمیان میں ہرا بھرا درخت۔ یا ذکر کرنے والا غافلوں میں ایسا ہے جیسے اندھیرے گھر میں روشن چراغ یا غافلوں میں ذکر کرنے والا ایسا ہے کہ اللہ تعالٰی جنت میں اس کا ٹھکانا۔ زندگی میں ہی اسے دکھا دیتا ہے اور غافلوں میں ذکر کرنے والے کے لئے ہر چیز کی تعداد کے مطابق اس کی بخشش کی جاتی ہے۔

حدیث --- (۱۲) حضرت معاذ بن جبل رضی اللہ عنہما کہتے ہیں کہ بندہ کو خدا کے عذاب سے زیادہ نجات دلانے والا صرف اللہ تعالٰی کا ذکر ہے۔

حدیث --- (۱۳) حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالٰی عنہ سے روایت ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ اللہ تعالٰی فرماتا ہے کہ میں اپنے بندے کے ساتھ ہوتا ہوں جب وہ میرا ذکر کرتا ہے۔ اور میرے ساتھ اس کے ہونٹ حرکت کرتے ہیں۔ (رواہ البخاری)

حدیث --- (۱۴) حضرت عبداللہ ابن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا ہر چیز کے زنگ کو دور کرنے کے لئے کوئی نہ کوئی چیز ہے اور دلوں کے زنگ کو دور کرنے والی چیز اللہ تعالٰی کا ذکر ہے۔ عذاب سے زیادہ نجات دلانے والی چیز خدا کے ذکر سے بڑھ کر کوئی نہیں۔ تو صحابہ نے عرض کی کیا جہاد بھی نہیں فرمایا مجاہد کی تلوار جہاد کرتے کرتے ٹوٹ بھی جائے تب بھی یہ عمل اللہ تعالٰی کے ذکر کے برابر نہیں ہو سکتا۔

حدیث --- (۱۵) حضرت عبداللہ بن بسر سے روایت ہے کہ ایک دیہاتی نے حضور

صلی اللہ علیہ وسلم سے پوچھا لوگوں میں کون افضل ہے تو آپ نے فرمایا کہ مژدہ اور خوشخبری ہے اس شخص کے لئے جس کی عمر لمبی ہوئی اور عمل اچھے کئے پھر پوچھا کہ کون سا عمل اچھا ہے تو فرمایا کہ تو دنیا سے جائے تو تیری زبان اللہ کے ذکر سے تر ہو۔ رواہ احمد والترمذی اس سے ذکر لسانی کی فضیلت معلوم ہوتی ہے۔

حدیث --- (۱۶) حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جو لوگ اللہ تعالیٰ کا ذکر نہیں کرتے یہ فعل ان کے لئے باعث حسرت ہو گا۔ پھر فرمایا کہ جو لوگ کسی مجلس میں کھڑے ہونے سے قبل ذکر نہیں کرتے یہ بھی ان کے لئے باعث حسرت ہو گا۔ جو لوگ مجلس میں اللہ کا ذکر اور نبی اکرم صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم پر درود شریف نہیں پڑھتے ان کے لئے بھی باعث حسرت ہو گا۔ زیادہ باتیں کرنا ذکر نہ کرنا نقصان دیہ ہے۔ اور زیادہ گفتگو قساوت قلبی کا ذریعہ ہے۔ گفتگو کم کرو ذکر زیادہ کرو ایک حدیث میں فرمایا کہ بہترین مال یہ ہے کہ زبان ذکر کرنے والی ہو اور دل شکر کرنے والا ہو۔ اور بیوی دین و ایمان پر مدد کرنے والی ہو یہ تمام احادیث مشکوۃ شریف ص ۱۹۸-۱۹۹' ص ۱۹۶-۱۹۷ سے نقل کی گئی ہیں۔ ان میں بعض روایات سے ذکر لسانی کی فضیلت کا ثبوت بھی ملتا ہے اور بعض سے ذکر قلبی کی فضیلت کا ملتا ہے جیسا کہ ظاہر ہے بہرحال ذکر کرنا چاہئے۔ خواہ قلبی ہو خواہ لسانی ہو۔ خواہ دونوں کا جامع ہو۔

## بروز قیامت عظمت اولیاء وذاکرین کا مظاہرہ

حدیث --- (۱۷) حضرت ابن عباس سے مروی ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ قیامت کے دن اللہ تعالیٰ کے پاس عرش کے دائیں جانب بیٹھنے والے کچھ لوگ (اور اللہ تعالیٰ کے دونوں ہاتھ داہنے ہیں) ہوں گے۔ اور ان کے چہرے بھی نورانی ہوں گے جو کہ نہ انبیاء ہوں گے نہ شہدا اور نہ ہی وہ صدیقین ہوں گے۔ تو عرض کیا گیا

یا رسول اللہ وہ کون لوگ ہوں گے تو تین بار آپ نے فرمایا کہ وہ اللہ تعالیٰ کے لئے ہم باہم محبت کرنے والے ہوں گے۔ (رواہ احمد باسنادہ لاباس بہ الترغیب ج ۴، ص ۱۹)

**حدیث --- (۱۸)** حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ اللہ تعالیٰ کے کچھ بندے ایسے ہیں جو انبیاء نہیں مگر (قیامت کے دن) انبیاء اور شہدا ان پر رشک کریں گے۔ عرض کی گئی یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم وہ کون لوگ ہیں۔ تاکہ ہم ان سے محبت کریں۔ فرمایا کہ وہ ایسے لوگ ہیں کہ (اللہ تعالیٰ نے ان کے دلوں میں نور بھر دیا ہے) نہ ان میں کوئی خونی رشتہ ہے، نہ نسب کا اشتراک ہے ان کے چہرے نورانی ہوں گے۔ اللہ کے نور کی وجہ سے آپس میں محبت کرتے ہیں۔ اور وہ نور کے ممبروں پر بیٹھے ہوں گے۔ جب لوگ خوفزدہ ہوں گے ان کو کوئی خوف نہ ہو گا اور نہ وہ غمگین ہوں گے جبکہ عام لوگ غمزدہ ہوں گے پھر حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے **الا ان اولیاء اللہ لا خوف علیھم و لا ھم یحزنون** کو پڑھا

(رواہ النسائی و ابن حبان بحوالہ الترغیب ج ۴، ص ۱۹)

**حدیث --- (۱۹)** حضرت ابو امامہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے فرماتے ہیں کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ اللہ تعالیٰ کے کچھ بندے ایسے ہیں۔ جن کو اللہ تعالیٰ قیامت کے دن نور کے ممبروں پر بٹھائے گا۔ ان کے چہروں پر نور ہی نور چھایا ہو گا مخلوق کا حساب ختم ہونے تک۔ (رواہ الطبرانی باسناد جید الترغیب ج ۴، ص ۲۰)

**حدیث --- (۲۰)** حضرت ابو ذر سے روایت ہے وہ کہتے ہیں کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ اللہ کے بندوں میں سے کچھ بندے ایسے ہیں جو نہ انبیاء ہیں، نہ شہداء۔ مگر قیامت کے دن انبیاء شہداء ان پر رشک کریں گے۔ اللہ تعالیٰ کے پاس ان کا مقام دیکھ کر۔ پھر صحابہ کرام نے عرض کی یا رسول اللہ وہ کون لوگ ہوں گے۔ تو حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ وہ ایسے لوگ ہیں جو اللہ تعالیٰ کی رضا کے لئے آپس میں ایک دوسرے سے محبت کرتے ہوں گے۔ ایک دوسرے سے ان کا خونی رشتہ

بھی نہ ہو گا۔ اور نہ ہی ان کے پاس مال ہو گا۔ جس کی وجہ سے باہم (پیار محبت) و رشک کرتے ہوں گے۔ نیز فرمایا کہ اللہ تعالیٰ کی قسم بے شک ان کے چہرے نورانی بلکہ وہ پر نور ہوں گے۔ ان کو کوئی خوف اور نہ ہی کوئی غم ہو گا۔ پھر آپ نے یہ آیت کریمہ پڑھی۔

**الا ان اولیاء اللہ لا خوف علیھم و لا ھم یحزنون** (رواہ ابو داؤد الترغیب ج ۴' ص ۲۰)

**حدیث --- (۲۱)** حضرت ابو درداء سے روایت ہے کہ کہتے ہیں کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ و سلم نے ارشاد فرمایا کہ قیامت کے دن اللہ تعالیٰ کچھ لوگوں کو (قبروں) سے اٹھائے گا جن کے چہرے منور ہوں گے۔ وہ موتیوں کے ممبروں پر بیٹھے ہوں گے۔ لوگ ان پر رشک کریں گے۔ نہ وہ انبیاء ہوں گے اور نہ ہی شہداء تو ایک صحابی دو زانوں ہو کر بیٹھ گیا اور عرض کی کہ یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ و سلم وہ کون لوگ ہوں گے تاکہ ہم ان کو پہچان سکیں۔ تو آپ نے ارشاد فرمایا کہ وہ مختلف شہروں اور مختلف قبیلوں اور خاندانوں کے لوگ ہوں گے مگر باہمی محبت کرنے والے ہوں گے اور جمع اور اکٹھے ہو کر اللہ تعالیٰ کا ذکر کرنے والے ہوں گے۔ (رواہ الطبرانی باسناد حسن الترغیب جلد ۴' ص ۲۰)

**نوٹ:** اس حدیث سے صراحتہ حلقہ ذکر کی فضیلت معلوم ہوتی ہے جو ظاہر ہے۔

**حدیث --- (۲۲)** حضرت ابو مالک اشعری سے روایت ہے۔ وہ فرماتے ہیں کہ حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ و سلم نے ارشاد فرمایا کہ لوگو! سنو! سنو! اور جان لو! کہ بے شک اللہ تعالیٰ کے کچھ بندے ایسے ہیں۔ جو نہ تو نبی ہیں اور نہ وہ شہید ہیں لیکن ان کا مقام یہ ہے کہ نبی اور شہید ان کے مراتب اور قرب خداوندی کو دیکھ کر ان پر رشک کریں گے ایک شخص نے عرض کیا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ و سلم وہ کون لوگ ہوں گے۔ (ملخصاً") آپ نے ارشاد فرمایا کہ خدا کے قریب مجالس اور قرب کی وجہ سے انبیاء اور شہداء ان پر رشک کریں گے۔ نیز فرمایا کہ قیامت کے دن اللہ تعالیٰ ممبر لگوائے گا اور وہ ممبر نور کے ہوں گے۔ جن پر وہ لوگ بیٹھیں گے۔ ان لوگوں کے چہرے اور کپڑے بھی نورانی ہوں گے۔ لوگ اس دن خوف زدہ اور غمزدہ ہوں گے جبکہ یہ لوگ

نہ خوفزدہ ہوں گے اور نہ ہی غمزدہ ہوں گے۔ (رواہ احمد و ابو یعلیٰ والحاکم و قال صحیح الاسناد۔ الترغیب ۴ ص ۲۲)

-----O-----

سوال۔ احادیث مبارکہ میں ایسے ذاکرین و زھاد کا ذکر ہے جو تزکیہ باطن میں لگے رہے۔ مگر انبیاء کرام اور شہداء جن کے درجات و مراتب یقیناً ان سے بلند تر ہوں گے۔ پھر ان پر انبیاء و شہدا کے رشک کرنے کی کیا وجہ ہے۔

جواب۔ رشک کرنے کی یہ وجہ ہرگز نہیں ہو سکتی کہ ان کے مراتب و درجات انبیاء و شہداء سے بلند و بڑھے ہوئے ہوں گے بلکہ رشک کرنے کی وجہ یہ ہے کہ انبیاء کرام سے ان کی امتوں کے متعلق سوال نہ ہو گا۔ اور اصحاب سلسلہ اولیاء سے ان کے مریدین کے متعلق سوال ہو گا مگر یہ ذاکرین اس ذمہ داری سے آزاد ہوں گے۔ جس وجہ سے انبیاء کرام و شہدا اکرام ان پر رشک کریں گے۔ یقیناً جس کو اللہ تعالیٰ قیامت کے دن سوال و جواب کی فکر سے آزاد فرما دے' تو اس کی حالت اور شان واقعی رشک کے قابل ہو گی۔ یہ بائیس عدد احادیث مبارکہ ذکر شریف کی فضیلت پر پیش کی گئی ہیں اگرچہ ذکر جہری و ذکر خفی ہو ذکر لسانی ہو یا قلبی سب کا ذکر مراد ہے۔ مگر ذکر قلبی جو صرف تصور کی صورت میں ہوتا ہے وہ مقصود بالذات ہے۔ پھر حلقہ ذکر مجالس ذکر کے قیام پر بھی بیشتر احادیث دلالت کرتی ہیں جیسا کہ ظاہر ہے۔

خصوصاً" ہمارے سلسلہ عالیہ نقشبندیہ مجددیہ سیفیہ کی موجودہ مجالس ذکر پر تو کافی حد تک بعض احادیث سے روشنی پڑتی ہے۔

## آداب ذکر پاک

حضرت امام عبدالوہاب شعرانی رحمتہ اللہ علیہ اپنی کتاب انوار القدسیہ کے ص ۳۴

جلد دوم میں فرماتے ہیں کہ جو عبادت آداب کے بغیر ہو۔ وہ قلیل الفائدہ ہوتی ہے۔ اور مشائخ کرام کا اتفاق ہے کہ بندہ عبادت کے ذریعے ثواب اور جنت حاصل کر سکتا ہے۔ مگر بارگاہ خداوندی تک واصل نہیں ہو سکتا۔ جب تک عبادت میں آداب کا لحاظ نہ رکھے۔ نیز صوفیائے کرام اور مشائخ عظام کا مقصود جنت و ثواب کا حصول نہیں ہوتا بلکہ ان کا مقصود ذات باری تعالیٰ کا قرب خاص حاصل کرنا ہوتا ہے۔ حقیقتاً ذکر باری تعالیٰ یہ ہے کہ بندہ کو شہود حاصل ہو۔ یعنی بندہ یہ سمجھے کہ میں خدا کے سامنے حاضر ہوں۔ اور خدا تعالیٰ مجھے دیکھ رہا ہے۔ ذکر لسانی اس شہود کا وسیلہ ہے۔ مشائخ کرام فرماتے ہیں کہ ذکر باری تعالیٰ مریدوں کی تلوار ہے۔ جس کے ذریعے یہ مرید اپنے جنی اور انسی دشمنوں سے لڑتے ہیں۔ اور اپنی آفات و بلیات کا دفاع کرتے ہیں اور یہ بھی فرماتے ہیں کہ جب ذکر قلبی مستحکم و پکا اور قوی ہو تو پھر جب شیطان ایسے ذاکر کے قریب ہوتا ہے تو شیطان کو مرغی کے دورے پڑنے لگ جاتے ہیں۔ پھر شیاطین اس کے پاس جمع ہو کر ایک دوسرے سے پوچھتے ہیں کہ اس کو کیا ہو گیا ہے۔ تو بعض شیاطین کہتے ہیں کہ یہ ذاکر کے قریب گیا تھا۔ خلاصتہ" کل آداب ذکر بیس (۲۰) ہیں۔ جو درج ذیل ہیں۔ ان کو پڑھیں اور ان پر عمل کریں تاکہ ذکر کامل طور پر مفید ثابت ہو سکے۔

بیس (۲۰) آداب ذکر میں سے پانچ تو ذکر کے شروع کرنے سے پہلے ہیں۔ اور بارہ ذکر کے دوران پائے جاتے ہیں اور تین ذکر سے فراغت کے بعد ہیں۔ پہلے پانچ آداب یہ ہیں۔

(۱) صدق دل اور خلوص نیت سے توبہ کرنا۔

(۲) غسل کرنا یا کم از کم وضو کرنا نیز جب بھی ذکر کا ارادہ ہو تو کپڑوں اور منہ وغیرہ پر خوشبو کا لگانا۔

(۳) خاموشی و سکوت اور سکون سے ذکر کرنا تاکہ ذکر میں صدق حاصل ہو۔ اور اس کا طریقہ یہ ہے کہ دل میں لفظ اللہ کا تصور کرے اور زبان سے خاموش رہے۔ اگر ذکر جہر

مقصود ہو تو پھر ہر خیال کو دل سے نکال کر زبان کو دل کے موافق بنائے۔ ساتھ لا الہ الا اللہ اور جب بھی ذکر کا ارادہ ہو اسی طرح کرے۔

(۴) یہ ہے کہ اپنے شیخ و پیرو مرشد کا تصور بھی ساتھ کرے۔ یوں کہ مرشد کی تصویر و شکل کو اپنی آنکھوں کے سامنے لائے۔ اور ان سے تصور ہی میں ذکر پر مدد حاصل کرے۔ تاکہ تصور شیخ اس کا رفیق ہو جائے سیر میں۔

(۵) یہ کہ حقیقت میں پیرو مرشد سے مدد حاصل کرنے کو در حقیقت حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے سمجھے۔ یعنی یہ تصور کرے کہ جو مدد مجھے پیرو مرشد سے مل رہی ہے یہ حیقفت میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے مجھے بالواسطہ مدد مل رہی ہے۔ پیرو مرشد مرید اور حضور علیہ السلام کے درمیان فی الحقیقت واسطہ اور وسیلہ ہیں۔

## دوران ذکر بارہ (۱۲) آداب کی تفصیل

(۱) پاک جگہ پر بیٹھنا جیسے تشہد میں نمازی بیٹھتا ہے۔

(۲) اگر تنہا اور اکیلا ہے تو قبلہ رخ ہو کر اپنی ہتھیلیوں کو اپنے رانوں پر رکھ کر بیٹھے ورنہ بصورت دیگر جماعت کے ساتھ ہو تو حلقہ بنا کر بیٹھیں۔

(۳) مجلس ذکر میں خوشبو کا چھرکاؤ کریں۔

(۴) ذاکر کا لباس حلال ہو حرام نہ ہو۔

(۵) ذکر کی جگہ تنہائی میں یا اندھیرا ہو۔

(٦) آنکھیں بند رکھیں (اگر مرشد سامنے موجود نہ ہو یا مرشد نے آنکھیں کھلی رکھنے کا جب تک حکم یا ہدایت نہ فرمائی ہو) کیونکہ جب ذاکر آنکھیں بند کرتا ہے تو حواس ظاہری کے راستے بند ہو جاتے ہیں۔ اور حواس ظاہری کے راستوں کا بند ہونا آہستہ آہستہ حواس قلبی و باطنی کے کھلنے کا سبب و باعث ہوتا ہے۔

(۷) جب تک ذاکر ذکر میں رہے ذاکر اپنے پیرو مرشد کا تصور اپنی دونوں آنکھوں کے سامنے رکھے۔ اور یہ ادب تمام آداب سے زیادہ ضروری و تاکیدی ہے۔

(۸) صدق فی الذکر یعنی ذکر میں ایسا صدق اور پختگی حاصل کرے کہ اس کے نزدیک ظاہر اور پوشیدہ سب ایک جیسا ہو جائے۔

(۹) اخلاص اور عمل میں ہر غلط چیز و فعل سے صفائی ہو کیونکہ صدق اور اخلاص سے بندہ مقام صدیقیت کو حاصل کرلیتا ہے۔

(۱۰) تمام اذکار میں سے کلمہ طیب لا الہ الا اللہ یعنی نفی اثبات کرے اور بہت زیادہ کرے (سلسلہ نقشبندیہ مجددیہ سیفیہ میں یہ آٹھواں سبق ہے) کیونکہ اس میں عظیم اثر پایا جاتا ہے جو اس کے ماسوا میں نہیں۔

(۱۱) ذکر کے معنی کو اپنے دل میں حاضر کرنا اور ذکر کے دوران اگر کسی چیز کا مشاہدہ ہو یا خواب دیکھے تو پیرو مرشد سے بیان کرے تاکہ مرشد مناسب ہدایت دے سکیں۔

(۱۲) ذکر کے دوران ذاکر ہر موجود چیز سے دل کو فارغ اور خالی رکھنے کی کوشش کرے سوائے اللہ تعالیٰ کی ذات کے جب کہ لا الہ کہے۔

کیونکہ باری تعالیٰ غیور ہے وہ ذاکر کے دل میں اپنے سوا کسی غیر کو دیکھنا اجازت کے بغیر پسند نہیں کرتا۔ نیز مرید کی روحانی ترقی میں اگر شیخ کا دخل نہ ہوتا تو مرید کے لئے ہرگز یہ جائز نہ ہوتا کہ مرید اپنے شیخ کا تصور کرے خواہ دل میں یا آنکھوں کے سامنے۔ اور مشائخ عظام کا اتفاق ہے کہ ذکر پوری طاقت و قوت سے کرے۔ یہاں تک کہ ذکر کے لئے طاقت صرف کرتے وقت سر سے لے کر پاؤں کی انگلیوں تک پورا بدن حرکت کرے۔

امام شعرانی فرماتے ہیں کہ امام سیدی یوسف العجمی علیہ الرحمتہ فرماتے ہیں کہ یہ جو آداب ذکر بیان ہوئے ہیں۔ یہ اس ذاکر کے لئے ہیں جس کو یہ یاد ہوں اور وہ ذاکر دوران ذکر بے اختیار نہ ہو گیا ہو، لیکن اگر وہ ذاکر مسلوب الاختیار (یعنی جس کا اختیار نہ رہا ہو)

ہو چکا ہے۔ اور اگر ذکر کی وجہ سے اس پر کوئی کیفیت وارد ہو گئی ہے۔ تو ایسی صورت میں جب کہ اسرار و رموز میں سے اس پر کوئی کیفیت وارد ہو گئی ہے اور اس کی زبان پر اللہ اللہ اللہ یا پھر لفظ ھو' ھو' ھو' یا لفظ لا' لا' لا یا لفظ آہ' آہ' آہ یا لفظ عا' عا' عا' یا لفظ آ' آ' آ یا لفظ ہ' ہ' ہ' یا لفظ ھا' ھا' ھا یا کوئی آواز بغیر حرف کے جاری ہو جائے یا وہ ذاکر خبط کا شکار ہو جائے تو اب اس کے لئے ادب یہ ہے کہ وہ وارد شدہ کیفیت کو تسلیم کر لے۔ اور پھر کیفیت کے ختم ہو جانے پر ادب یہ ہے کہ بغیر بولنے کے سکون کو اپنائے۔ صوفیائے کرام فرماتے ہیں کہ یہ تمام آداب ذکر لسانی کرنے والوں کے لئے ہیں۔ ذکر قلبی کرنے والوں پر ان آداب میں سے کوئی چیز لازم نہیں ہے۔

## ذکر سے فراغت کے بعد کے آداب

ذکر کے بعد سکون اور عاجزی و حضور قلبی اپنائے۔ اس دوران کسی ایسی کیفیت کا ورود بھی ہو سکتا ہے جو اس کو ترقی کے ایسے اعلیٰ مقام پر واصل کر سکتا ہے جو مقام اس کو چھتیس سال کے مجاہدہ و ریاضت سے بھی حاصل نہیں ہو سکتا۔ اسی طرح اگر اس پر زہد کی کیفیت وارد ہو جائے تو وہ ذاکر زاہدا" بن جائے گا۔ اگر مخلوق سے اذیت و تکلیف پہنچنے کی کیفیت کا ورود ہو جائے تو وہ صابر بن جائے گا۔ یا پھر خوف خداوندی کی کیفیت کا ورود ہو گا تو یہ ذاکر خائف من اللہ بن جائے گا۔

(۲) دوسرا ادب یہ ہے کہ تین سے سات سانس کی مقدار میں بار بار اپنے نفس کی مذمت کرے۔

(۳) ذکر کے بعد ٹھنڈا پانی استعمال نہ کرے کیونکہ ذکر سے گرمی اور شوق الی المطلوب پیدا ہوتا ہے۔ اور ٹھنڈا پانی اس حرارت و گرمی کو ختم کر دیتا ہے۔

## نفس وجد و تواجد کا ثبوت

**سوال - وجد اور تواجد کی حقیقت کیا ہے' کیا یہ قرآن و حدیث سے ثابت ہے یا نہیں؟**

**جواب - وجد عموماً" بعض ذی روح چیزوں خصوصاً" اہل ایمان میں سے ایسے** حضرات کو ہوتا ہے جو تلاوت قرآن یا نعت رسول صلی اللہ علیہ وسلم یا ذکر باری تعالیٰ یا بزرگان دین کی تعریف و توصیف سنتے ہیں تو ان پر کسی خاص کیفیت کا ورود ہوتا ہے۔ یا انوار و تجلیات کا ورود ہوتا ہے۔ تو ایسی صورت میں وہ اپنے اوپر قابو اور کنٹرول نہیں کر پاتے جس وجہ سے ان کے جسم پر اضطراب و حرکت پیدا ہو جاتی ہے جس کی بنا پر کبھی ادھر کبھی ادھر کبھی آگے کبھی پیچھے جھکتے اور گر پڑتے ہیں۔ اور کبھی کبھار بے ہوش بھی ہو جاتے ہیں۔ تو ایسی حرکات کو وجد حقیقی کہا جاتا ہے۔ اور اس کا محمود و مستحسن ہونا قرآنی آیات و احادیث مبارکہ سے بھی ثابت ہے۔

**(ا) اللہ نزل احسن الحد یث کتابا متشابها مثانی تقشعر منہ جلود الذین یخشون ربھم ثم تلین جلودھم و قلوبھم الی ذکر اللہ**(پ ۲۳' ع ۱۷)

(ترجمہ) اللہ تعالیٰ نے ایسی اچھی کتاب نازل فرمائی ہے۔ جس کی آیتیں باہم ملتی جلتی ہیں۔ بار بار دھرائی جاتی ہیں۔ جس سے اپنے رب سے ڈرنے والوں کے دل کانپنے لگتے ہیں۔ (یعنی حرکت کرتے ہیں) پھر ان کے بدن اور دل نرم ہو جاتے ہیں۔ اور اللہ کے ذکر میں لگ جاتے ہیں۔ یعنی ان کے اجسام و ابدان حرکت کرنے اور مضطرب ہونے لگتے ہیں حتیٰ کہ ذکر خداوندی میں سرشار ہو کر ذاکر بن جاتے ہیں۔ یہاں اس نص قطعی الثبوت کی دلالت بھی اقشعرار بدن اور دلوں کے نرم ہونے پر قطعی ہے۔ گویا وجد کی کیفیت کا ثبوت ایسی نص سے واضح ہے جو قطعی الثبوت اور قطعی الدلالت بھی ہے۔

اور پھر نفس وجد کا انکار اس آیت مذکورہ کا انکار ہے جو کفر خالص ہے۔ جیسا کہ اس کی تفسیر میں صاحب مدارک اور صاحب جلالین اور صاحب تفسیر مظہری وغیرہ نے لکھا ہے۔

(۲) فلما تجلی ربہ للجبل جعلہ دکا و خر موسی صعقا (پ ۹، ع ۷)

(ترجمہ) جب اس کے رب نے پہاڑ پر تجلی ڈالی تو اس نے پہاڑ کو ریزہ ریزہ کر دیا اور موسیٰ علیہ السلام بے ہوش ہو کر گر پڑے۔ ملاحظہ ہو تفسیر مظہری۔

یہاں صفاتی تجلی نے موسیٰ علیہ السلام کو بے ہوش اور پہاڑ کو ریزہ ریزہ کر دیا ہے تو پھر ذاتی انوار و تجلیات کا کیا عالم ہو گا۔

(۳) و اختار موسی قومہ سبعین رجلا لمیقاتنا فلما اخذتہم الرجفۃ (پ ۹، ع ۹)

(ترجمہ) اور چنے موسیٰ علیہ السلام نے اپنی قوم سے ستر (۷۰) آدمی ہماری ملاقات کے لئے پھر جب ان کو پکڑ لیا رجفہ نے یہاں پر صاحب روح المعانی کا استدلال قابل غور ہے۔

(۴) فلما راینہ اکبرنہ و قطعن ایدیہن (پ ۱۲، ع ۱۴)

(ترجمہ) جب مصر کی عورتوں نے حضرت یوسف علیہ السلام کو دیکھا تو اسے دیکھ کر حیرت زدہ ہو گئیں اور اپنے ہاتھ کاٹ لئے۔

یہاں صرف جمال یوسفی کے مشاہدہ سے زنان مصر ایسی بے ہوش ہوئیں کہ انگلیاں کاٹ لیں یہ وجد ہی کی کیفیت ہے۔ جو جمال خداوندی یا جمال مصطفوی کے مشاہدہ سے اس کا طاری ہونا بدرجہ اولیٰ ثابت ہوتا ہے۔ (مطالعہ کے لئے روح البیان زیادہ مفید ہے)

الا یۃ ۔ (۵) انما المومنون الذین اذا ذکر اللہ وجلت قلوبہم (پ ۹، ع ۱۵)

(ترجمہ) بے شک ایمان والوں کے سامنے جب اللہ تعالیٰ کا ذکر ہوتا ہے تو ان کے دل ڈر

جاتے ہیں یعنی دلوں پر اضطراب کی کیفیت طاری ہو جاتی ہے۔

الغرض ۔ ان پانچ عدد آیات قرآنیہ سے اہل ایمان خصوصاً" اہل سلوک' اہل ذوق و عشاق کے وجد حقیقی کا ثبوت بالکل واضح ہے۔اس کا انکار قرآن کا انکار ہے۔

## حدیث اول

حدیث پاک سے ثابت ہے کہ بعض صحابہ کرام کی زبان سے قرآن کریم کی تلاوت سن کر گھوڑا ناچتا ہے جیسا کہ یہ حدیث شریف مشکوۃ شریف ص ۱۸۴ پر موجود ہے۔ اگر قرآن سن کر گھوڑے جیسے جانور پر وجد طاری ہو سکتا ہے تو انسان پر ایسی کیفیت کا ورود کیونکر نہیں ہو سکتا۔

، با معاملہ تواجد کا تو تواجد کے معنی ہیں از خود وجد والی صورت اختیار کرنا۔ یعنی یہ وہ صورت ہے کہ جس میں حقیقی وجد نہیں ہوتا بلکہ حقیقی وجد والوں کی نقل اتارنا مراد ہے۔ جس طرح حقیقی وجد والا آدمی حرکات و سکنات کرتا ہے۔ گرتا ہے' اچھلتا ہے' تڑپتا ہے وغیرہ وغیرہ۔ تو اسی طرح وہ آدمی جو تواجد کرتا ہے یعنی نقل اتارتا ہے۔ وہ بھی ویسے ہی حرکات و سکنات کرتا ہے تو اس کو تواجد کہتے ہیں جو کہ منع نہیں بلکہ جائز ہے اور احسن عمل ہے۔

حدیث پاک میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے کہ **من تشبہہ بقوم فھو منھم** ۔ جو شخص کسی قوم سے اپنی مشابہت کرے گا۔ وہ انہیں میں سے ہو گا۔ اور یاد رہے کہ تواجد کے جواز پر صرف ہم نے ہی استدلال نہیں کیا بلکہ علامہ جلال الدین سیوطی رحمتہ اللہ علیہ کا فتوئی تواجد پر یوں فرماتے ہیں کہ ذاکر خواہ ذکر کرتے ہوئے کھڑا ہو جائے۔ اور یہ کھڑا ہونا اختیاری ہو یا غیر اختیاری ہو ہر حال میں جائز ہے۔ بلکہ جواب میں فرماتے ہیں کہ ایسے لوگوں پر نہ انکار جائز ہے اور نہ ہی ان کو منع کرنا جائز ہے۔ اور یہی جواب دیا ہے۔ علامہ بلیقنی اور علامہ برھان الدین انباسی نے اور یہ بھی فرماتے ہیں کہ

صاحب حال مغلوب ہے۔ اور اس کا منکر محروم ہے۔ اس لئے کہ اس نے تواجد کی لذت نہیں دیکھی۔ اور عشق حقیقی کا جو مشروب ہے وہ منکر کو نصیب نہیں ہوتا۔ شیخ الاسلام عزالدین بن عبدالسلام سے بھی یہی کچھ منقول ہے بلکہ مجلس ذکر میں کھڑے ہونے اور رقص کرنے والوں میں یہ شیخ الاسلام بھی شامل ہیں اور کھڑے ہو کر ذکر کرنا اور گھومنے وغیرہ کا ثبوت بھی الحاوی الفتاوی ص ۲۲۴ جلد دوم میں موجود ہے۔ اسی طرح علامہ ابن عابدین شامی رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے بیان فرمایا مجموعۃ الرسائل ج ۱، ص ۱۷۳ اور فتاویٰ شامی جلد سوم ص ۳۰۷، پر بھی وجد مع تواجد اور رقص وغیرہ کا ثبوت ملتا ہے۔

## حدیث دوم

فتاویٰ الحاوی ج ۲، ۲۲۴ میں علامہ جلال الدین سیوطیؒ فرماتے ہیں کہ

**و ان انضم الی ھذا القیام رقص او نحوہ فلا انکار علیھم لان ذلک من لذۃ الشھود والمواجید و قد ورد فی الحدیث رقص جعفر بن ابی طالب بین یدی النبی صلی اللہ علیہ وسلم لما قال لہ شبھت خلقی و خلقی و ذالک من لذۃ ھذہ الخطاب و لم ینکر ذالک علیہ النبی صلی اللہ علیہ وسلم فکان ھذا اصلافی رقص الصوفیتہ الخ**

(ترجمہ) اور اگر اس قیام وغیرہ کے ساتھ رقص وغیرہ کو ملایا جائے تو بھی صوفیاء پر انکار جائز نہیں کیونکہ یہ شہود اور مواجید (وجد کی جمع) کی لذت کی وجہ سے ہے۔ اور حدیث میں ایا ہے کہ جناب جعفر بن ابی طالب کو حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ تم اپنے اخلاق اور خلقت میں میرے ساتھ مشابہت رکھتے ہو۔ تو یہ سن کر انہوں نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے سامنے رقص کیا یعنی ناچنے لگے۔ تو آپ نے نہ منع فرمایا اور نہ انکار فرمایا۔ جو جواز کی دلیل ہے نوٹ یاد رہے کہ اسی حدیث کو صوفیاء کرام کے وجد و تواجد اور رقص کی اصل دلیل قرار دیا گیا ہے۔

اسی طرح سید احمد طحطاوی اپنی کتاب حاشیۃ الطحطاوی علی در المختار جلد چہارم ص ۱۷۶-۱۷۷ میں اور الحدیقتہ الندیہ شرح طریقتہ المحمدیہ جلد دوم ص ۵۲۲ میں اور اسی طرح امام شعرانی انوار قدسیہ جلد اول ص ۳۹ میں فرماتے ہیں۔

نوٹ ۔ یاد رہے کہ اختصار کی خاطر صرف حوالہ جات پر اکتفا کیا ہے۔ اور بعض عبارات سے مختصر جملے نقل کر دیئے ہیں۔ جس سے معلوم ہوا کہ وجد و تواجد اور رقص جلیل القدر اولیاء کرام پر طاری ہوتا رہا ہے۔ مثلاً ابو بکر شبلی' ابو الحسن نوری' سمنون المحب' معدون المجنون وغیرہ

مزید براں یہ کہ حضرت شاہ غلام علی دھلوی مکاتب شریفہ میں فرماتے ہیں کہ حضرت خواجہ محمد بہاء الدین شاہ نقشبند کی توجہات سے مریدین پر عجیب و غریب کیفیات طاری ہوتی تھیں۔ (حوالہ مکاتیب شریفہ ص ۷۸' ۸۲)

سوال ۔ (۲) حضرت جعفر بن ابی طالب کی حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے سامنے وجد و رقص کرنے والی روایت کس کتاب میں ہے۔

جواب ۔ الحاوی للفتاویٰ جلد دوم ص ۲۳۴ سیرت حبیبہ جلد دوم ص ۲۵۲ کے حاشیہ میں ہے (السیرۃ نبویہ والاثار المحمدیہ) اور صدیقتہ الندیتہ جلد دوم ص ۵۲۴ تفسیر احمد ص ۶۰۲' ۶۰۳ میں موجود بھی ہے۔ علاوہ ازیں ملاحظہ فرمائیں۔ تفسیر روح البیان ص ۲۱۱' **و یخرون للاذقان و یزیدھم خشوعا** کے تحت حضرت ابی ہریرہ رضی اللہ عنہ کو وجد و جذب ہوا۔ ملاحظہ ہو ترمذی شریف باب الزھد نیز سورۃ محمد کی تفسیر میں تفسیر روح البیان ص ۸' ۵۱۴ جلد آٹھ اور ص ۸' ۱۰۱ سورۃ اعراف جلد سوم ص ۲۴۲ اور روح البیان ص ۸' ۷' ۱۴ وغیرہ کا مطالعہ کیجئے۔ خوف طوالت سے عبارات نہیں لکھیں۔ البتہ کسی کو شبہ ہو تو دکھائی جا سکتی ہیں۔

سوال ۔ (۳) ابن عابدین علیہ الرحمتہ نے تو رقص یعنی ناچنے کو حرام قرار دیا ہے جیسا کہ ان کی کتابوں سے ثابت ہے۔

جواب- انہوں نے اگرچہ منع کیا ہے لیکن یاد رہے کہ جس رقص کو انہوں نے حرام قرار دیا ہے وہ جھوٹے اور جعلی صوفیاء کا رقص ہے- یا ایسا رقص کہ جو شہوات نفسانی میں ہیجان پیدا کرے- اس کو حرام و منع فرمایا ہے- سچے صوفیاء کرام جو معرفت خداوندی سے سرار اور واصلین ہیں ان کے رقص و وجد کو انہوں نے حرام و منع نہیں فرمایا- ابن عابدین کے مجموعہ رسائل کا ۱۷۲'۲۷۳ انکال کر شفاء العلیل کا مطالعہ فرمانے سے وہم دور ہو سکتا ہے- (ذرا مطالعہ فرمایئے)

سوال -- (۴) کیا نماز کی حالت میں اپنے جسم کو ہلانا اور حرکت دینا جائز ہے اور کیا صحابہ کرام سے یہ ثابت ہے-

جواب- کسی کیفیت کے وارد ہونے کی صورت میں جسم کو ہلانا اور جسم کا حرکت کرنا بے شک صحابہ کرام سے ثابت ہے- ملاحظہ ہو البدایہ والنہایہ ج ۸' ص ۶' امام ابن کثیر فرماتے ہیں کہ ابو اراکہ کہتے ہیں کہ میں نے حضرت علیؓ کے ساتھ فجر کی نماز پڑھی جب وہ اپنی دائیں طرف پھرے تو رک گئے جب سورج نیزے کے برابر آیا تو آپ نے دو رکعتیں پڑھیں- پھر اپنا دست اقدس الٹا کر فرمایا کہ اللہ کی قسم میں نے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے صحابہ کو دیکھا ہے- آج میں ان سے کچھ مشابہت نہیں دیکھتا- وہ خالی ہاتھ بکھرے ہوئے بالوں اور گرد آلود چہروں کے ساتھ صبح کرتے تھے کتاب اللہ کی تلاوت کرتے اپنے قدموں اور پیشانیوں کے درمیانے حصے کو حرکت دیتے- جب صبح ہوتی تو اللہ تعالیٰ کا ذکر کرتے ہوئے ایسے حرکت کرتے جیسے ہوا والے دن درخت حرکت کرتا ہے ان کی آنکھوں سے آنسو بہتے' خدا کی قسم ان کے کپڑے بھاری ہو جاتے- اسی طرح حلیتہ الاولیاء ص ۷۶ جلد اول میں بھی مذکور ہے-

ذکر میں سرشار ہو کر جسم کا حرکت کرنا ایک اچھا عمل ہے- اور شرعاً" جائز ہے امام احمد علیہ الرحمتہ نے اپنی مسند میں صحیح حدیث نقل کی ہے-

(حدیث) حضرت انسؓ سے روایت ہے کہ حبشی حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے سامنے

رقص کرتے تھے۔ اور اپنی زبان سے یہ کہتے تھے کہ محمد عبد صالح لیکن آپ نے ان کو دیکھ کر منع نہیں فرمایا۔ جو اپنی کیفیت کے پیدا ہونے کی صورت میں رقص و وجد کے جواز کی دلیل ہے۔

**سوال۔(۵)** نماز کے اندر وجد حقیقی کے بعد جسم کا حرکت کرنا اور منہ سے آوازیں نکالنا دونوں ہاتھوں سے تالی کی صورت اختیار کرنا' چیخنا' چلانا اور ہا ھو وغیرہ کی صورت میں نماز ٹوٹ جاتی ہے لہٰذا ایسا کرنا منع و ناجائز ہے بلکہ آداب مسجد کے منافی ہے اور عمل کثیر ہے جو کہ مفسد صلوۃ ہے۔

**جواب۔** قارئین گزارش ہے کہ اگر نماز کے اندر مذکورہ بالا امور کا پایا جانا انوار و تجلیات اور دیگر ایسی ہی کیفایت کی وجہ سے ہوا ہے۔ جو انسان کو ایسی حرکات پر مجبور کر دیتی ہیں تو اس صورت میں وہ شخص مغلوب الحال ہو جاتا ہے۔ اور مغلوب الحال کی نہ نماز فاسد ہوتی اور ٹوٹتی ہے نہ ہی وضو۔ اور نہ ہی نماز مکروہ ہوتی ہے۔ کیونکہ یہ روح نماز کی علامات ہیں بلکہ اصل نماز ہی یہی ہے۔ رسمی نمازوں میں ایسی کیفیات وارد نہیں ہوتیں یہ کیفیات اصلی نمازوں میں ہی وارد ہوتی ہیں۔ جن لوگوں پر خشوع و خضوع طاری ہوتا ہے تو ان کی کیفیت بدل جاتی ہے۔

نیز سوال (۴) میں صحابہ کرام کے متعلق جواب ثابت ہو چکا ہے۔

نوٹ: نماز کے اندر وجد کی کیفیت کے جواز اور نماز نہ ٹوٹنے کے متعلق ایک اہم عبارت فقہ حنفی کی معتبر و مستند کتاب ہدایہ شریف سے نقل کی جاتی ہے ملاحظہ ہو اور اس کے علاوہ بھی چند حوالہ جات ملاحظہ ہوں۔

**(۱) ہدایہ جلد اول ص ۱۳۵ میں فرماتے ہیں کہ فان فیھا او تاوہ اوبکی فادتفع بکاوہ (اے حصل منہ الحروف) فلان کان (اے کل ذلک) من ذکر الجنتہ والنار لم یقطعھا لانہ یدل علی زیادۃ الخشوع و ان کان من وجع او مصیبتہ قطعھا لان فیھا اظھار الجزع والتاسف فکان من کلام الناس**

(ترجمہ) اگر نمازی نے نماز میں آہ یا اوہ کہا یا ایسا رویا کہ آواز بلند ہو گئی یعنی رونے سے حروف بھی حاصل ہو جائیں۔ تو اگر یہ رونا وغیرہ جنت یا دوزخ کے ذکر کی وجہ سے ہو تو نماز کو نہیں توڑے گا کیونکہ یہ خشوع و عاجزی کی زیادتی کی وجہ سے ہے۔ اور اگر جسمانی درد یا کسی اور مصیبت کی وجہ سے رویا یا آہ راوہ کیا تو نماز کو توڑ دے گا۔ کیونکہ اس میں جزع اور افسوس کا اظہار ہے۔ اس لئے یہ لوگوں کے کلام سے ہو گا۔

(۲) اسی طرح فقہ حنفی کی معتبر ترین اور مشہور زمانہ کتاب بحرالراق میں ہے یعنی جو کچھ صاحب ھدایہ نے لکھا ہے اس سے بھی زیادہ مفصل طور پر علامہ ابن نجیم نے لکھا ہے اختصار کے پیش نظر عبارت نقل کرنے سے گریز کیا ہے اور حوالہ پر ہی اکتفا کیا ہے۔

نیز ایک بات جو بحرالرائق نے زائد لکھی ہے وہ یہ ہے کہ **و لو صرح بھما فقال اللھم انی اسئلک الجنۃ و اعوذبک من النار لم تفسد صلاتہ**

(ترجمہ) اگر نمازی نماز کی حالت میں صراحتہ مذکورہ بالا جملے کہہ دیتا ہے تو نماز فاسد نہ ہو گی کیونکہ یہ خشوع و عاجزی کی زیارت پر دلالت کرتے ہیں اور خشوع و خضوع کی زیادت کی وجہ سے ہیں۔

(۳) فتاویٰ تاتار خانیہ ج ۱ ص ۵۷۹ میں علامہ علاء الانصاری فرماتے ہیں کہ **فان کان من ذکر الجنۃ او النار خصلاتہ تامتہ عند ابی حنیفہ و محمد و فی الخنیہ تحصل لہ حروف**

یعنی اگر آہ، اوہ کہنا یا بلند آواز سے نماز میں رونا جنت یا دوزخ کے ذکر کی وجہ سے ہو خواہ حروف بھی حاصل ہو جائیں تو بھی امام اعظم ابو حنیفہ اور امام محمد کے نزدیک نماز تام و کامل ہے۔ یعنی نہیں ٹوٹتی۔ (فتاوی تاتار خانیہ ۱، ۵۷۹)

(۴) اس طرح فتاویٰ عالمگیری جلد اول ص ۱۰۰ میں بھی لکھا ہے۔

(۵) اور اسی طرح فتاویٰ بزازیہ علیٰ حامش عالمگیر جلد اول ص ۱۳۶ پر بھی موجود ہے۔

(۶) **الانین والتاوہ والتافیف والبکاء اذا شتملت علی حروف مسموعتہ فانھا**

**تبطل الصلوة الا انا كانت نا من خشمته الله او من مرض بحيث لا يستطيع و هنا لحكم متفق عليه بين الحنفيته والحنابلته و بين المالكيته فى سئلته الخشمته فقهہ على سذاهب الاربعته** (جلد اول ' ص ۳۰۰)

یعنی نماز کی حالت میں نمازی کا آہ 'اوہ اور اف کہنا اور اس طرح رونا کہ حروف سنے جائیں تو اس سے نماز فاسد ہو جاتی ہے- ہاں 'اگر یہ رونا آہ 'اوہ 'یا اف کہنا اللہ تعالیٰ کے خوف و خشیت کی وجہ سے ہو یا کسی ایسی بیماری کی وجہ سے ہو جس پر یہ کنٹرول و قابو نہیں رکھ سکتا تو پھر نماز فاسد نہ ہو گی- اور یہ حکم احناف و حنابلہ و ما لکیہ کا اتفاقی ہے-

(۷) اسی طرح علامہ شیخ احمد طحاوی حاشیہ الطحاوی علی مراقی الفلاح ص ۱۷۴ میں فرماتے ہیں کہ الوجد لہ مراتب و **بعضہ بسلب الاختیا فلا وجہہ لمطلق الانکار و فی التتار خانیته ما یدل علی جوازہ للغلوب الذی حر کاتہ کحرکات المرتعش اہ**

یعنی وجد کی کئی اقسام ہیں- اور بعض اقسام ایسی ہوتی ہیں- جو اختیار کو سلب کر لیتی ہیں- لہٰذا مطلقاً" انکار کی کوئی گنجائش نہیں ہے- فتاویٰ تاتار خانیہ میں لکھا ہے کہ مغلوب الحال سالک جس کی حرکات مرتعش کی حرکات جیسی ہوتی ہیں- اور غیر اختیاری ہوتی ہیں اس کے لئے نماز کے اندر بھی یہ حالت جائز ہے اور (یہ حالت مفسد صلوۃ یعنی نماز کو توڑنے والی نہیں)

(۸) صاحب روح المعانی تفسیر روح المعانی میں تقریباً اسی طرح فرماتے ہیں کہ اسی وجہ سے وضو بھی نہیں ٹوٹتا اور نماز بھی باطل نہیں ہوتی-

(۹) حاشیتہ الطحاوی علی مراقی الفلاح ص ۱۷۸ میں بھی ایسی ہی عبارت موجود ہے جس کا ملخص یہ ہے کہ اگر خشیت الٰہی کے غلبہ کی وجہ سے آہ یا اوہ یا اف یا تف کہا اور حروف بھی حاصل ہو گئے تو بھی نماز نہیں ٹوٹتی-

(۱۰) ہدایہ کی شرح فتح القدیر میں بھی یہی کچھ فرمایا گیا ہے- الغرض ان دس عدد حوالہ کتب فقہ اور روح المعانی کے حوالہ سے بالکل واضح ہو گیا ہے کہ نمازی کو اگر نماز کی

